کو کندھیاں لے کر ایک چٹان پر بٹھا دیا کہ مشرکین سے آڑ ہو گئی سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے پس پشت دست مبارک سے ارشاد فرمایا هٰذَا جِبْرِیْلُ یُخْبِرُنِیْ اَنَّهٗ لَا یَرَاكَ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ فِیْ هَوْلٍ اِلَّا اَنْقَذَكَ مِنْهُ یہ جبریل مجھے خبر دے رہے ہیں کہ اے طلحہ وہ روز قیامت تمہیں جس کسی دہشت میں دیکھیں گے اس سے نہیں چھڑا دیں گے۔ اِبْنُ عَسَاکِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ حدیث ۲۱۰:

جب امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ابولولوہ مجوسی خبیث نے خنجر مارا اور امیر المومنین نے مشورے کا حکم دیا (کہ میرے بعد عثمان غنی و علی مرتضیٰ و طلحہ و زبیر و عبد الرحمٰن بن عوف و سعید بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم چھ صاحبوں سے مسلمان جسے مناسب تر جانیں خلیفہ بنائیں) حضرت ام المومنین حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا خدمت امیر المومنین میں آئیں اور کہا اے باپ میرے بعض لوگ کہتے ہیں یہ چھ شخص پسندیدہ نہیں امیر المومنین نے فرمایا مجھے تکیہ لگا کر بٹھا دو بٹھائے گئے ارشاد فرمایا علی کی شان میں کیا کہہ سکتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا اے علی اپنا ہاتھ میرے ہاتھ میں لا تو روز قیامت میرے ساتھ میرے درجے میں داخل ہو گا۔ بھلا عثمان کی شان میں کیا کہہ سکتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا جس دن عثمان انتقال کرے گا آسمان کے فرشتے اس پر نماز پڑھیں گے میں نے عرض کی یا رسول اللہ یہ فضیلت خاص عثمان کے لئے ہے یا ہر مسلمان کے لئے فرمایا خاص عثمان کے لئے۔ طلحہ بن عبید اللہ کو کیا کہیں گے ایک رات رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا کجاوا پشت مرکب سے گر گیا تھا میں نے حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کون ہے کہ میرا کجاوا ٹھیک کر دے اور جنت لے۔ یہ سنتے ہی طلحہ دوڑے اور کجاوا درست کر دیا حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سوار ہوئے اور ان سے ارشاد فرمایا یَا طَلْحَةُ هٰذَا جِبْرِیْلُ یُقْرِئُكَ

السَّلَامَ وَيَقُوْلُ اَنَا مَعَكَ فِیْ اَهْوَالِ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ حَتّٰی اُنْجِيَكَ مِنْهَا
اے طلحہ یہ جبریل ہیں تجھے سلام کہتے اور بیان کرتے ہیں کہ میں قیامت کے ہولوں میں تمہارے
ساتھ رہوں گا یہاں تک کہ اُن سے تمہیں نجات دوں گا۔ زبیر بن[ف۲۶۰] عوام کو کیا کہیں گے
میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضور آرام فرماتے تھے۔ زبیر بیٹھے
پنکھا جھلتے رہے یہاں تک محبوب رب العلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بیدار ہوئے
فرمایا اے ابو عبداللہ (زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت ہے) کیا جب سے تو جھل رہا
ہے عرض کی میرے ماں باپ حضور پر نثار جب سے برابر جھل رہا ہوں سید عالم صلے
اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا هٰذَا جِبْرِيْلُ يُقْرِئُكَ السَّلَامَ وَيَقُوْلُ اَنَا مَعَكَ
يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حَتّٰی اَذُبَّ عَنْ وَجْهِكَ شَرَرَ جَهَنَّمَ یہ جبریل ہیں تجھے سلام
کہتے ہیں اور بیان کرتے ہیں کہ میں روز قیامت تمہارے ساتھ رہوں گا یہاں تک کہ
تمہارے چہرے سے جہنم کی اُڑتی چنگاریاں دور کروں گا۔ سعد بن ابی وقاص کو کیا
کہیں گے میں نے روز بدر دیکھا سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے چودہ بار اُن
کی کمان چلہ باندھ کر انہیں عطا کی اور فرمایا تیر مار تیرے قربان میرے ماں باپ۔
عبد الرحمٰن[ف۲۶۱] بن عوف کو کیا کہیں گے میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا
حضور حضرت خاتون جنت رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے یہاں تشریف فرما تھے دونوں
صاحبزادے رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھوکے روتے بلکتے تھے سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ کون ہے کہ کچھ ہماری خدمت میں حاضر کرے اس پر
عبد الرحمٰن بن عوف حیس (کہ خرمائے خستہ برآوردہ اور پنیر کو باریک کوٹ کر گھی میں

ف۲۶۰ زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے چہرے کو جبریل امین دوزخ کی اڑتی چنگاری سے محفوظ رکھیں گے۔
ف۲۶۱ عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ارشاد فرمایا "خدا تیرے دنیا کے کام بنائے
تیری آخرت تو خود میرے ذمہ ہے"۔

گوندھتے ہیں) اور دو روٹیاں کہ اُن کے بیچ میں روغن رکھا ہتھا لے کر حاضر ہوئے رحمتِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کَفَاكَ اللّٰهُ اَمْرَ دُنْيَاكَ وَاَمَّا اَمْرُ اٰخِرَتِكَ فَاَنَا لَهَا ضَامِنٌ اللہ تعالیٰ تیرے دنیا کے کام درست کر دے اور تیری آخرت کے معاملہ کا تو میں ذمہ دار ہوں مَعَاذُ بْنُ الْمُثَنّٰی فِي زِيَادَةِ مُسْنَدِ مُسَدَّدٍ وَالطَّبْرَانِيُّ فِي الْاَوْسَطِ وَاَبُوْ نُعَيْمٍ فِي فَضَائِلِ الصَّحَابَةِ وَاَبُوْبَكْرِنِ الشَّافِعِيُّ فِي الْغِيلَانِيَاتِ وَاَبُوالْحَسَنِ بْنُ بِشْرَانَ فِي فَوَائِدِهٖ وَالْخَطِيْبُ فِي تَلْخِيْصِ الْمُتَشَابِهِ وَابْنُ عَسَاكِرٍ فِي تَارِيْخِ دِمَشْقَ وَالدَّيْلَمِيُّ فِي مُسْنَدِ الْفِرْدَوْسِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا امام جلیل جلال سیوطی جمع الجوامع میں فرماتے ہیں سَنَدُهٗ صَحِيْحٌ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

تکملۂ کاملہ وصل اول کی طرف پھر عود کرنا وَالْعَوْدُ اَحْمَدُ ؎

اَعِدْ ذِكْرَ وَالْبُنَا لَنَا اِنَّ ذِكْرَهٗ ۔۔۔ هُوَ الْمِسْكُ مَا كَرَّرْتَهٗ يَتَضَوَّعُ

باز ہوائے چمنم آرزو ست ۔۔۔ جلوۂ سرو سمنم آرزو ست

پھر اُٹھا ولولۂ یادِ بیابانِ حرم ۔۔۔ پھر کھنچا دامنِ دل سوئے مغیلانِ حرم

اللہ اللہ اس حدیث صحیح کے پچھلے جملے نے پھر وصل اول احادیث متعلقہ محبوب اجمل صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آتش شوق سینے میں بھڑکا دی کُتّا اپنے پیارے آقا مہربان مولیٰ کا دروازہ چھوڑ کر کہاں جائے ہر پھر کر وہیں کا وہیں رہا چاہے بلکہ واللہ یہ کُتّا اپنے پیارے کریم مالک کے درِ اطہر سے ہٹا ہی نہیں انبیا کے دروازے پر جائے تو انہیں کا گھر ہے اولیا کے یہاں آئے تو اُنہیں کا در ہے ملئکہ کی منزلوں پر گزرے تو اُنہیں کا نگر ہے۔ ع

کوئی اور اُن کے سوا کہاں وہ اگر نہیں تو جہاں نہیں

؎ یک چراغ ست دریں خانہ کہ از پرتو آں ۔۔۔ ہر کجا در نگری انجمنے ساختہ اند

آسماں خوان زمیں خوان زمانہ مہمان ‏ ‏ صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا
بندہ ات غیرت برد کے بردر غیرت رود ‏ ‏ در رود چوں بنگر دہم شاہِ آں ایوان توئی

**حدیث ۲۱۱:** نزال بن سبرہ فرماتے ہیں ایک دن ہم نے امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کو خوش دل پایا عرض کی یا امیر المومنین اپنے یاروں کا حال ہم سے بیان کیجئے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے سب صحابہ میرے یار ہیں ہم نے عرض کی اپنے خاص یاروں کا تذکرہ کیجئے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا کوئی صحابہ نہیں کہ میرا یار نہ ہو ہم نے عرض کی ابوبکر صدیق کا حال بیان کیجئے فرمایا یہ وہ صاحب ہیں کہ اللہ عزوجل نے جبریل امین و محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالےٰ علیہما وسلم کی زبان پر اُن کا نام صدیق رکھا وہ رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خلیفہ تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انہیں ہمارے دین کی امامت کو پسند فرمایا تو ہم نے اپنی دنیا میں بھی انہیں کو پسند کیا ہم نے عرض کی عمر بن خطاب کا حال فرمائیے فرمایا یہ وہ صاحب ہیں جن کا نام اللہ عزوجل نے فاروق رکھا انہوں نے حق کو باطل سے جدا کر دیا میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو عرض کرتے سنا کہ الٰہی عمر بن خطاب کے سبب اسلام کو عزت دے ہم نے[۲۶۲] عرض کی عثمان کا حال کہیے فرمایا ذَالِكَ امْرُءٌ تُدْعٰى فِي الْمَلَاءِ الْاَعْلٰى ذَا النُّوْرَيْنِ كَانَ خَتَنَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْنَتَيْهِ ضَمِنَ لَهٗ فِي الْجَنَّةِ ط یہ وہ صاحب ہیں کہ ملاءِ اعلےٰ و بزم بالا میں ذی النورین پکارے جاتے ہیں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دو شاہزادیوں کے شوہر ہوئے سرورِ اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے اُن کے لئے جنت میں ایک مکان کی ضمانت فرمائی ہے خَیْثَمَۃُ وَ اللَّالَکَائِیُّ وَ الْعُشَارِیُّ فِیْ فَضَائِلِ الصِّدِّیْقِ وَ ابْنُ عَسَاکِرِ عَنْہُ عَنْ عَلِیٍّ کَرَّمَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَجْہَہٗ

---

[۲۶۲] عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مکان بہشتی کی ضمانت فرمائی۔

وَرَوَاهُ عَنْهُ اَبُوْنُعَيْمٍ قَالَ سَاَلْنَا عَلِيًّا عَنْ عُثْمٰنَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ ذَاكَ اِمْرُؤٌ فَذَكَرَهٗ حدیث ۲۱۳: کہ سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے مکہ معظمہ میں کسی سے فرمایا کہ اپنا گھر میرے ہاتھ بیچ ڈال کہ مسجد حرام میں زیادت فرماؤں اور تیرے لئے جنت میں مکان کا ضامن ہوں اُس نے عذر کیا پھر فرمایا انکار کیا۔ عثمان غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو خبر ہوئی یہ شخص زمانۂ جاہلیت میں ان کا دوست تھا اُس سے باصرار تمام دس ہزار اشرفی دے کر خرید لیا پھر حضور اقدس صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے عرض کی کہ حضور اب وہ گھر میرا ہے فَهَلْ اَنْتَ اٰخِذُهَا بِبَيْتٍ تَضْمَنُ لِيْ فِي الْجَنَّةِ کیا حضور مجھ سے ایک مکان بہشت کے عوض لیتے ہیں جس کے حضور میرے لئے ضامن ہو جائیں قَالَ نَعَمْ فرمایا ہاں فَاَخَذَهَا مِنْهُ وَضَمِنَ لَهٗ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَاَشْهَدَ لَهٗ عَلٰى ذَالِكَ الْمُؤْمِنِيْنَ حضور نے اُن سے وہ مکان لے کر جنت میں اُن کے لئے ایک مکان کی ضمانت فرمائی اور مسلمانوں کو اس معاملہ پر گواہ کر لیا اَحْمَدُ الْحَاكِمِيُّ فِيْ فَضَائِلِ عُثْمٰنَ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمْ۔

حدیث ۲۱۴: کہ جب[۲۶۳] مہاجرین مکہ معظمہ سے ہجرت فرما کر مدینہ طیبہ میں آئے یہاں کا پانی پسند نہ آیا شور تھا بنی غفار سے ایک شخص کی ملک میں ایک شیریں چشمہ مسمّٰی بہ رومہ تھا وہ اُس کی ایک مشک نیم صاع کو بیچتے سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اُن سے فرمایا بِعْنِيْهَا بِعَيْنٍ فِي الْجَنَّةِ یہ چشمہ میرے ہاتھ ایک چشمۂ بہشت کے عوض بیچ ڈال عرض کی یا رسول اللہ میری اور میرے بچوں کی معاش اسی میں ہے مجھ میں طاقت نہیں یہ خبر عثمان غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو پہنچی وہ چشمہ مالک سے

---

۲۶۳ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے جنت کا چشمہ عثمان غنی کے ہاتھ بیچ ڈالا۔

پینتیس ہزار روپے کو خرید لیا پھر خدمت اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہو کر عرض کی یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَتَجْعَلُ لِیْ مِثْلَ الَّذِیْ جَعَلْتَ لَہٗ عَیْنًا فِی الْجَنَّۃِ اِنِ اشْتَرَیْتُھَا یا رسول اللہ کیا جس طرح حضور اُس شخص کو چشمہ بہشتی عطا فرماتے تھے اگر میں یہ چشمہ اُس سے خرید لوں تو حضور مجھے عطا فرمائیں گے فَقَالَ نَعَمْ فرمایا ہاں عرض کی میں نے بیر رومہ خرید لیا اور مسلمانوں پر وقف کر دیا اَلطَّبْرَانِیُّ فِی الْکَبِیْرِ وَ ابْنُ عَسَاکِرٍ عَنْ بَشِیْرٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ حدیث ۲۱۴[۲۶۴]: ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں اِشْتَرٰی عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانٍ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْجَنَّۃَ مَرَّتَیْنِ یَوْمَ رُوْمَۃَ وَیَوْمَ جَیْشِ الْعُسْرَۃِ عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دو بار نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے جنت خرید لی بیر رومہ کے دن اور لشکر کی تنگدستی کے روز اَلْحَاکِمُ وَ ابْنَا عَدِیٍّ وَّعَسَاکِرٍ عَنْہُ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ۔

حدیث ۲۱۵[۲۶۵]: کہ حضور مالک جنت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا لَکَ الْجَنَّۃُ عَلَیَّ یَا طَلْحَۃُ غَدًا کل تمہارے لئے جنت میرے ذمہ پر ہے اَبُوْ نُعَیْمٍ فِیْ فَضَائِلِ الصَّحَابَۃِ عَنْ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ حدیث ۲۱۶[۲۶۶]: صحیح بخاری شریف میں سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں مَنْ یَّضْمَنُ لِیْ مَا بَیْنَ لِحْیَیْہِ وَمَا بَیْنَ رِجْلَیْہِ اَضْمَنُ لَہُ الْجَنَّۃَ جو میرے لئے اپنی زبان و شرمگاہ کا ضامن ہو جائے (کہ اُن سے میری نافرمانی نہ کرے) میں اُس کے لئے جنت کا ضامن ہوں۔ امام الوہابیہ علیہ

---

[۲۶۴] نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جنت عثمان غنی کے ہاتھ بیچ ڈالی۔

[۲۶۵] نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جنت دینا اپنے ذمے کر لیا۔

[۲۶۶] نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہر نیک بندے کے لئے جنت کی ضمانت فرمائی۔

ماعلیہ اپنے مقر کو پہنچا اب یہ حدیثیں کسے دکھائیں کہ او بے بصر بدزبان تیرے نزدیک تو "وہ کسی چیز کے مختار نہیں اُن کو کسی نوع کی قدرت نہیں کسی کام میں نہ بالفعل اُن کو دخل ہے نہ اُس کی طاقت رکھتے ہیں اپنی جان تک کے نفع و نقصان کے مالک نہیں دوسرے کا تو کیا کر سکیں اللہ کے یہاں کا معاملہ اُن کے اختیار سے باہر ہے وہاں کسی کی حمایت نہیں کر سکتے کسی کے وکیل نہیں بن سکتے[ف۲۶۷]" ان حدیثوں کو سوجھ کہ وہ بتملیک الٰہی عزوجل جنت کے مالک کارخانہ الٰہی کے مختار ہیں ضمانتیں فرماتے ہیں اپنے ذمے لیتے ہیں عطا فرماتے ہیں بیع کر دیتے ہیں ہر عاقل جانتا ہے کہ بیع وہی کرے گا جو خود مالک ہو یا مالک کی طرف سے ماذون و مختار ورنہ فضولی ہے جس کا قصد فضول اور عقد بیکار۔ الحمد للہ اہل حق کے نزدیک نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نفاذ تصرف کی دونوں وجہیں حاصل حقیقت عطائیہ لیجئے تو وہ ضرور مالک جنان بلکہ مالک جہان ہیں اور ذاتیہ لیجئے تو مالک حقیقی کے ماذون مطلق و نائب کامل، ہاں گمراہ بددین وہ جو دونوں شقیں باطل جانے اور اللہ کے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو معاذ اللہ فضولی محض مانے وَسَيَعْلَمُ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَيَّ مُنقَلَبٍ يَنقَلِبُونَ ٥ حدیث ۲۱۷[ف۲۶۸]: کہ فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مَنْ بَكَّرَ يَوْمَ السَّبْتِ فِي طَلَبِ حَاجَةٍ فَأَنَا ضَامِنٌ بِقَضَائِهَا جو شنبے کے دن تڑکے کسی حاجت کی تلاش کو جائے میں اُس کی حاجت روائی کا ذمہ دار ہوں أَبُو نَعِيمٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُمَا حضرت سیدی نظام الحق والدین محبوب الٰہی سلطان اولیا قدست اسرارہم کی نسبت لوگ کہتے ہیں۔ بعد جمعہ جو کیجئے کام اُس کے ضامن شیخ نظام۔ وہابی اسے شرک کہتے ہیں وہی حکم اس حدیث پر لازم۔

---

ف۲۶۷ امام الوہابیہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو معاذ اللہ فضولی جانتا ہے۔ ف۲۶۸ حدیث کہ شنبہ کو علی الصباح کسی حاجت کی تلاش میں جائے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُس کی حاجت روائی کے ذمہ دار ہیں

حدیث ۲۱۸: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ قبل بعثت حضور پر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یمن کو تاجرانہ جاتے تھے ایک پیر مرد عسکلان بن عوا کر کے یہاں قیام فرماتے وہ ان سے مکہ معظمہ کا حال پوچھتے تم میں کوئی مشہور بلند چرچے والا پیدا ہوا کسی نے تم پر تمہارے دین میں خلاف کیا یہ انکار کرتے جب بعد بعثت اقدس گئے۔ پیر مرد نے کہا میں تمہیں وہ بشارت دیتا ہوں کہ تمہارے لئے تجارت سے بہتر ہے اللہ تعالیٰ نے تمہاری قوم سے نبی برگزیدہ مبعوث فرمایا اُن پر اپنی کتاب اُتاری وہ اصنام سے روکتے اور اسلام کی طرف بلاتے ہیں حق کا حکم دیتے اور اُس کے فاعل ہیں باطل سے منع کرتے اور اُس کے مبطل ہیں وہ ہاشمی ہیں اور تم اے عبدالرحمٰن اُن کے ماموں جلد پلٹو اور اُن کی خدمت و تصدیق کرو اور یہ اشعار میری طرف سے اُن کی بارگاہ والا میں پہنچاؤ۔ چند اشعار دربارۂ تصدیق رسالت و اظہار شوق و عذر پیرانہ سالی و استعانت سرکار عالی صلوات اللہ و سلامہ علیہ کہے ازاں جملہ یہ دو شعر ؎

اِذَا نَاتَ بِالدِّيَارِ بُعْدٌ	فَاَنْتَ حِرْزِيْ وَمُسْتَرَاحِيْ
فَكُنْ شَفِيْعِيْ اِلَى مَلِيْكٍ	يَدْعُوا الْبَرَايَا اِلَى الْفَلَاحِ

جب کہ شہروں کو دوری فاصلہ نے بعید کر دیا تو حضور میری پناہ اور مجھے راحت ملنے کی جگہ ہیں۔[۲۶۹] تو حضور میرے شفیع ہوں اُس بادشاہ کے یہاں جو مخلوق کو نجات کی طرف بلاتا ہے۔ عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے واپس آکر یہ حال صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے گزارش کیا انہوں نے فرمایا یہ محمد بن عبداللہ ہیں جنہیں اللہ عزوجل نے اپنی تمام مخلوق کی طرف رسول کیا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تم اُن کے حضور

---

[۲۶۹] جب کہ میں دور اور حاضری سے معذور ہوں تو حضور میری پناہ اور مجھے راحت ملنے کی جگہ ہیں۔

حاضر ہو یہ حاضر ہوئے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انہیں دیکھ کر تبسم فرمایا اور ارشاد ہوا میں ایک سزاوار چہرہ دیکھتا ہوں جس کے لئے خیر کی اُمید ہے کہو کیا خبر ہے انہوں نے عرض کی کیسی ۔ فرمایا پیام بھیجنے والے نے جو پیام ہمارے حضور بھیجا ہے وہ امانت ادا کرو سنتے ہو اولا دمیر خواص مومنین سے ہیں ۔ عبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ سنتے ہی مسلمان ہوئے پھر وہ اشعار حضور میں عرض کئے ۔ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا رُبَّ مُؤْمِنٍ بِیْ وَلَمْ یَرَنِیْ وَمُصَدِّقٍ بِیْ وَمَا شَهِدَنِیْ اُولٰئِكَ اِخْوَانِیْ ۔ یعنی، مجھ پر بعض ایمان لانے والے (ایسے ہیں) جنہوں نے مجھ کو دیکھا نہیں اور بعض لوگ میری تصدیق کرنے والے (ایسے ہیں) جن کو میرے پاس حضوری حاصل نہ ہو سکی ، یہ لوگ میرے بھائی ہیں (کلمۂ اخوت کو ان کے اعزاز کے لئے تواضعاً فرمایا)

وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِیْنَ اٰمِیْنَ

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی

عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

# الامن والعلیٰ کے مضامین کی فہرست


| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| استفتاء از دہلی مرسلہ مولوی کرامت اللہ صاحب | ۳ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جناب میں علماء اور ائمہ دین کا عقیدہ | ۶ |
| وہابیوں کا پیشوا چھ سو برس سے عالموں کو کافر کہتا تھا | // |
| وہابیوں کے نزدیک حضور کی تعریف میں کمی چاہئے | ۷ |
| وہابیہ کے نزدیک درود شریف کی کثرت شرک ہے | ۷ |
| وہابیہ کے نزدیک شاہ عبدالعزیز صاحب و شاہ | // |
| ولی اللہ صاحب بدعتی تھے۔ | // |
| ملاحظہ ہو امام الطائفہ (مولوی اسمٰعیل دہلوی) کا اپنے | ۸ |
| بڑوں کو صاف نبی اور صاحب شریعت ووحی و معصوم ماننا | // |
| خاص دینی کاموں میں خاندان امام الطائفہ کا نئی نئی باتیں | // |
| نکال کر وہابیہ کے طور پر بدعتی بن جانا۔ | // |
| ذرا تصور شیخ کا حکم ملاحظہ ہو | ۹ |
| وظائف کے التزام کا حکم | // |
| امام الطائفہ (مولوی اسمٰعیل دہلوی) کا خود بدعتی بننا | // |
| وہابیہ کے طور پر سارا خاندان دہلی مشرک تھا ملاحظہ ہوں | ۱۰ |
| ان کے عقائد کہ حضور ہی ہر مصیبت کے وقت کام آتے ہیں | // |
| حضور سب سے بہتر عطا فرمانے والے ہیں۔ | // |
| عاجزی کے ساتھ حضور کو ندا کرے | // |
| حضور ہی ہر بلا سے پناہ ہیں | // |
| اولیاء کا مشکلکشا ہونا | // |
| اولیاء کرام کی روحیں جہاں چاہتی ہیں جاتی ہیں | // |
| اپنے متوسلین کی مدد کرتی ہیں اور دشمنوں کو ہلاک | ۱۱ |
| مولیٰ علی سے نیاز | // |
| بیماری میں مولیٰ علی کی طرف توجہ | // |
| غوث پاک کی توجہ اور عنایت ..... | ۱۱ |
| خواجہ نقشبند کی عنایت ان کی حمایت میں | // |
| اہل وعیال کو سونپنا ........ | // |
| اولیاء کرام بعد انتقال بھی دنیا میں تصرف | // |
| فرماتے ہیں ...... | // |
| کمال وسیع علم رکھتے ہیں۔ اس عالم کی | // |
| طرف توجہ رکھتے ہیں ...... | ۱۲ |
| اولیائے کرام سے دنیا والوں کو فیض پہنچتا ہے | // |
| یا علی یا علی کہہ کر مولی علی کو پکارنا .. | ۱۳ |
| نکتہ جلیلہ۔ کہ وہابیہ کا مذہب انبیاء و ملائکہ یہاں | ۱۴ |
| تک کہ خود رب جل جلالہ کو (معاذ اللہ) مشرک | // |
| کہتا ہے ...... | // |
| وہابیہ اصل حقیقت سے جاہل ہو کر مسائل شرکیہ میں | ۱۵ |
| پڑ گئے ..... | // |
| جو معنی شرک ہیں کسی مسلمان کی خواب میں بھی ان کا | ۱۶ |
| خیال نہیں گزرتا۔ | // |
| وہابیہ کا ظلم کہ جو محاورے خود بولتے ہیں مسلمانوں | // |
| کے شرک بنانے کو ان سے آنکھ بند کر لیتے ہیں | // |
| کلمہ گو کی نسبت ارادہ معنی شرک کا ادعا حرام | // |
| کبیرہ و افترا ہے .... | // |
| قائل کا موحد ہونا ہی گواہ ہے کہ معنی شرک | ۱۷ |
| مراد نہیں ..... | // |
| حضور کو دافع البلا کہنے کے شرک ہونے کی | // |
| دو ہی صورتیں ہیں اور ہر صورت مراد لو خدا ورسول | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| تک علم شرک پہنچے گا . . . . . | ۱۷ |
| جو چیز اللہ کی قدرت میں ہے اسے غیر کے لئے | ۱۸ |
| بعطائے الٰہی ماننا بھی شرک نہیں ہوسکتا . . . . | // |
| باب پہلا اس میں چھ آیتیں اور ساٹھ حدیثیں . . | ۱۹ |
| اللہ تعالیٰ یوں ہی گناہ بخش سکتا تھا مگر فرماتا ہے کہ قبول | // |
| توبہ چاہو تو نبی کے حضور حاضر ہو . . . . | // |
| متعدد آیات و احادیث کہ نیکوں کے سبب بلا دفع | ۲۰ |
| ہوتی ہے . . . . . | // |
| فصل دوم احادیث عظیمہ میں . . . | ۲۱ |
| نیکوں کے باعث مدد ملتی ہے اولیا کے باعث | ۲۲ |
| مینہ اترتا ہے . . . . | // |
| اولیاء کے سبب زمین قائم ہے . . . . | // |
| اولیاء کے سبب زمین کی نگہبانی . . . | ۲۴ |
| حدیث کہ خلق کی موت زندگی سب اولیاء کی وساطت سے ہے | // |
| متعدد حدیثیں کہ صحابہ اور اہل بیت امت کی پناہ ہیں | ۲۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عالم کی پناہ ہیں (حدیث) | ۲۷ |
| حدیثیں کہ اللہ کے نیک بندوں سے اپنی حاجتیں مانگو . . | // |
| متعدد حدیثیں کہ اللہ کے نیک بندوں سے اپنی حاجتیں مانگو | // |
| متعدد حدیثیں کہ اللہ کے نیک بندے حاجت روائی کرتے ہیں | ۲۸ |
| تین حدیثیں کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دوزخ سے بچاتے ہیں | ۲۹ |
| بارہ حدیثیں کہ اسلام نے عزت مسلمانوں نے راحت | ۳۰ |
| فاروق اعظم کے سبب پائی . . . . | // |
| ہر بلا کا دفع ہر نعمت کا حصول نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ | ۳۲ |
| وسلم کے ذریعہ سے ہوا | // |
| اللہ تعالیٰ کا سب کارخانہ سب لینا دینا نبی صلی | ۳۳ |
| اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے واسطے سے ہے | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| اللہ تعالیٰ پر وہابیہ کے الزامات | ۳۵ |
| **باب دوم** | // |
| اس میں ۴۴ آیتیں اور ۲۴۰ حدیثیں . . | // |
| فصل اول آیات شریفہ میں کہ خدا و رسول نے | // |
| دولت مند کر دیا . . . | // |
| دینے والے خدا و رسول ہیں ان کے دینے کی توقع رکھو | // |
| خدا و رسول نے نعمت دی . . . | ۳۶ |
| حافظ و نگہبان اللہ کے فرشتے ہیں | // |
| اللہ اور اللہ کے نیک بندے کافی ہیں | // |
| ۱۵ آیتیں کہ حضور کو اپنا رب کہنا شرک نہیں | // |
| جبکہ مجاز مراد ہو . . . . | // |
| یوسف علیہ السلام پر وہابیہ کے الزام . . . | // |
| عیسیٰ علیہ السلام شافی ہوئے . . . | ۳۱ |
| عیسیٰ علیہ السلام زندہ کرنے والے ہوئے . . . | // |
| عیسیٰ علیہ السلام پر وہابیہ کا الزام . . . | // |
| اپنے آپ کو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بندہ | ۳۸ |
| کہنا شرک نہیں . . . . | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تکلیف سے نجات دی مصیبت کاٹ دی | // |
| حضور گناہوں سے پاک کرتے ہیں | ۳۹ |
| حضور قیامت تک تمام امت کو پاک کرتے اور علم | ۴۰ |
| عطا فرماتے ہیں . . . | // |
| محبوبانِ خدا اللہ کے حضور شفاعت کے مالک ہیں | ۴۱ |
| بندے بندوں کو رزق دیتے ہیں . . . | ۴۲ |
| مجاہدین کو فرشتے ثابت قدم رکھتے ہیں | // |
| دنیا کے تمام کاروبار کی فرشتے تدبیر کرتے ہیں | // |
| اولیاء کرام بعد انتقال تمام عالم میں تصرف کرتے | ۴۳ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| اور جہان بھر کے کاروبار کی تدبیر فرماتے ہیں | ۴۳ |
| مزارات اولیائے کرام سے استمداد کے منکر ملحدین بیدین ہوئے | ۴۴ |
| آیات سے ثابت کہ موت فرشتہ دیتا ہے ۔ جبریل علیہ السلام | ۴۵ |
| پر وہابیہ کا الزام ۔ جبریل نے بیٹا دیا ۔ ۔ ۔ | // |
| نبی بخش عطا رسول عطا علی وغیرہا نام رکھنا شرک نہیں۔ | // |
| آیت کہ اللہ اور جبریل اور ابوبکر اور عمر مددگار ہیں ۔ ۔ | ۴۶ |
| اولیاء ہمارے مالک ہیں ہم انکے مملوک ہیں اسمیں کوئی شرک نہیں | // |
| یوسف علیہ السلام پر وہابیہ کا پانچواں الزام ۔ ۔ ۔ | ۴۷ |
| صرف اللہ و رسول اور اولیاء مددگار ہیں (بس) ۔ ۔ ۔ | // |
| آیت کہ حضور اپنی امت کے حافظ و نگہبان ہیں ۔ ۔ ۔ | ۴۸ |
| وہابیوں کی جان پر لاکھ من کے پہاڑ (یعنی امام الطائفہ مولوی | ۴۹ |
| اسمٰعیل صاحب اور شاہ عبدالعزیز صاحب میں شرک و توحید کا بگاڑ | // |
| سب کے ہاتھ حضور کیطرف پھیلے ہیں سب حضور کے آگے گڑگڑاتے | // |
| ہیں حضور ساری زمین اور تمام مخلوق کے مالک ہیں ۔ ۔ | ۵۰ |
| جو حضور کو اپنا مالک نہ جانے سنت کی حلاوت نہ پائے | // |
| امام الطائفہ نے انجانی میں گھر پھونک دیا ۔ ۔ | ۵۱ |
| بارہ حدیثیں کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اختیارات اور | // |
| تصرفات کی کنجیاں عطا ہوئیں ۔ ۔ ۔ | // |
| مدد دینے کی کنجیاں نفع پہنچانے کی کنجیاں حضور کے ہاتھ | ۵۴ |
| ہیں زمین و آسمان کی سب مخلوق حضور کے قبضہ میں ہے | // |
| اور ساری دنیا حضور کی مٹھی میں ۔ ۔ | // |
| حضور اللہ تعالیٰ کے نائب ہیں (حدیث) | ۵۵ |
| وہابیہ کے نزدیک اللہ کا نائب گو اچھر کا نائب ہے | // |
| آخرت میں عزت دینا حضور کے ہاتھ ہے | ۵۶ |
| قیامت میں کل اختیارات حضور کو ہیں | // |
| اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے جنت و نار کی کنجیاں حضور کو | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| عطا ہونگی اور حضور کی سرکار سے صدیق و فاروق کو جنت | ۵۶ |
| و دوزخ کا اختیار خلفائے کرام کو دیا جائے گا ۔ | // |
| مولیٰ علی قسیم نار ہیں | ۵۸ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر وہابیہ کے الزامات (فصل دوم) | ۶۰ |
| اللہ و رسول نے غنی کر دیا ۔ اللہ و رسول حافظ و | // |
| نگہبان ہیں ۔ ۔ ۔ | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دنیا و آخرت میں کارساز ہیں | ۶۱ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روز قیامت اہلسنت کے نگہبان ہیں | // |
| متعدد حدیثیں کہ مال کے مالک اللہ و رسول ہیں | ۶۲ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جان و مال کے مالک ہیں | // |
| رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فضل کی امید | ۶۴ |
| (اعرابی صحابی کی عرض حضور کی بارگاہ میں) کہ حضور کے سوا | // |
| ہمارا کون ہے جسکے پاس مصیبت میں بھاگ کر جائیں | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یتیموں کے جائے پناہ بیوؤں کے نگہبان ہیں | ۶۵ |
| (ابوطالب کے اشعار جن کے سننے کی خود حضور نے خواہش کی | // |
| جنکا خلاصہ ہے کہ مصیبت کے وقت بڑے بڑے ان | // |
| کی پناہ لیتے ہیں یعنی حضور کی) اور انکی نعمت و فضل میں بسر کرتے ہیں | // |
| (اصحاب انصار کی عرض) کہ اللہ و رسول کا احسان زائد ہے | ۶۷ |
| اللہ و رسول کا فضل بڑا ہے ۔ | // |
| تین حدیثیں کہ زمین کے مالک اللہ و رسول ہیں | // |
| (حدیث) کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمام آدمیوں کے مالک ہیں | ۶۸ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پناہ لینے میں پانچ حدیثیں | ۶۹ |
| جان وہابیت پر لاکھ من کا پہاڑ رسول اللہ کی | ۷۰ |
| دوہائی | // |
| غلام کو مارنا اس غلام کا اللہ کی دوہائی دینا | ۷ |
| پھر حضور کو دیکھ کر حضور کی دوہائی دینا صحابی کا | // |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| حضور کی دہائی دینا صحابی کا حضور کی دہائی | ۷۱ |
| سنگ مارتے سے ہاتھ روک لینا وغیرہ وغیرہ وہابی | ۷۲ |
| اس کو شرک کہتے ہیں۔ | ″ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پناہ لینے والے | ۷۴ |
| کے لئے امان کا وعدہ ہے | ″ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے التجا کرنے والا نامراد نہیں رہتا | ″ |
| (صحابی کا قول) کہ اللہ و رسول پر ہی بھروسہ ہے | ۷۶ |
| (صحابی عامر بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عرض) کہ یا | ۷۷ |
| رسول اللہ ہمارے گناہ بخش دیجئے یا رسول اللہ ہم پر سکینہ اتاریئے | ″ |
| یا رسول اللہ ہمیں ثابت قدم رکھیے یا رسول اللہ ہم حضور | ″ |
| کے فضل کے محتاج ہیں۔ ۔ ۔ ۔ | ″ |
| (ایک صحابی دوسرے صحابی کے لئے حضور سے عرض کرتے | ۸۰ |
| ہیں) کہ یا رسول اللہ حضور انہیں بندہ رکھتے تو ہمارے لئے بہتر ہوتا | ″ |
| (دو حدیثیں) اللہ و رسول کی طرف توبہ کرنا۔ ۔ ۔ | ۸۱ |
| (تین حدیثیں) اللہ و رسول کے لئے صدقہ کرنا۔ ۔ ۔ ۔ | ۸۲ |
| صدیق اکبر کا قول کہ میں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بندہ ہوں | ۸۴ |
| فاروق اعظم کا اپنے آپ کو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بندہ بنانا | ″ |
| عمر فاروق اعظم اور تمام صحابہ پر وہابیہ کے متعدد الزامات | ۸۶ |
| بدعت حسنہ کے ماننے پر وہابیہ نے عمر فاروق اعظم کو صاف | ″ |
| گمراہ کہہ دیا عمر فاروق اعظم کے تین قول کہ ہمارے سر پر | ″ |
| بال نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اگائے | ″ |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دو جہان کی دولت ایک | ۸۸ |
| جملہ فرما کر بخشتے ہیں | ″ |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مختار خزائن الٰہی ہونے کا نفیس ثبوت | ۸۹ |
| اللہ تعالیٰ کی رحمت کے خزانے نعمتوں کے خوان نبی صلی اللہ علیہ | ۹۱ |
| وسلم کے ہاتھ کے نیچے ہیں سب تابع فرمان ہیں | ″ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| آٹھ حدیثیں کہ مخلوق کو حشر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم دینگے | ۹۱ |
| خدا کی شان میں ملا دینے کا رد | ۹۲ |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنی اُمت سے نار جہنم کا دفع فرمانا | ۹۳ |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ عزوجل کے قیدی کی | ۹۵ |
| سزا بدل دی | ″ |
| ایک بی بی سے حضور نے فرمایا کہ بچے اللہ و | ۹۶ |
| رسول کے سپرد ہیں۔ ۔ | ″ |
| (حضور کا ارشاد) کہ سخت تر دشمن کے مقابلہ میں | ۹۷ |
| اللہ و رسول تمہیں کفایت فرمائیں گے۔ | ″ |
| گھر والوں کے لئے اللہ و رسول کو باقی رکھنا | ۹۸ |
| (قول ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ) | ″ |
| (حضور کا ارشاد) کہ اللہ و رسول نے نعمت دی | ″ |
| رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے رزق دیا | ۹۹ |
| حضور نے غافل دل زندہ کر دیئے اندھی آنکھیں روشن | ۱۰۰ |
| فرما دیں۔ بہرے کان سننے والے اور ٹیڑھی زبانیں | ″ |
| سیدھی کر دیں۔ ۔ ۔ | ″ |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے گمراہی سے پناہ دی ہلاکت سے بچایا | ۱۰۱ |
| حضور نے خود تعلیم فرمایا کہ ہم سے استعانت کرو | ۱۰۲ |
| وہابیہ عین ادعائے توحید میں شرک کرتے ہیں | ″ |
| چاند کا حضور کے اشارے پر چلنا۔ ۔ ۔ ۔ | ۱۰۳ |
| ملائکہ مدبرات امر بھی حضور کے زیر حکم ہیں کہ حضور ان | ۱۰۴ |
| کیلئے بھی رسول ہیں اور وہ حضور کے امتی | |
| سلیمان علیہ السلام کے حکم سے سورج کے پلٹانے والے | ″ |
| فرشتے ڈوبے ہوئے سورج کو واپس لے آئے | ″ |
| کوئی حکم نافذ نہیں ہوتا مگر حضور کے دربار سے اور | ۱۰۵ |
| کوئی شے کسی کو نہیں ملتی مگر حضور کی سرکار سے | ″ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| حضور جس بات کا ارادہ فرمائیں اسکے خلاف نہیں ہوتا | ۱۰۵ |
| کوئی ان کے حکم کا پھیرنے والا نہیں | // |
| حدیث دیکھو کہ حضور کا رب حضور کی اطاعت کرتا ہے | ۱۰۶ |
| (حدیث) حضور کا رب اپنے محبوب سے مشورہ لیتا ہے | ۱۰۷ |
| آفتاب طلوع نہیں کرتا جب تک حضور غوث اعظم محبوب | ۱۰۸ |
| سبحانی پر سلام عرض نہ کرے . . . | // |
| ایک ایک گھڑی کے حال کی حضور غوث اعظم کو خبر ہونا | ۱۰۹ |
| ہر شقی و سعید کا ان پر پیش کیا جانا لوح محفوظ کا انکے پیش نظر ہونا | // |
| (صحابی کی عرض) کہ یا رسول حضور جنت میں مجھے اپنی | ۱۱۰ |
| رفاقت عطا فرمائیں . . . | // |
| دنیا و آخرت کی تمام نعمتیں حضور کے اختیار میں ہیں | ۱۱۱ |
| جسے جو چاہیں عطا فرمائیں | // |
| ماکان وما یکون (یعنی جو ہو چکا اور جو ہوگا) سب کا علم | ۱۱۲ |
| محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم سے ایک ٹکڑا ہے | // |
| رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا تعلیم فرمانا کہ حاجت کے وقت | ۱۱۳ |
| ہمیں ندا کرو ہم سے استعانت اور التجا کرو کہ یا | // |
| رسول اللہ حضور میری حاجت روا فرمائیں | // |
| وہابیہ کے نزدیک ندا و استعانت میں صحابہ پر صریح شرک کا الزام | ۱۱۴ |
| رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد کہ تمہارے رزق | ۱۱۶ |
| کے پیمانوں میں میں نے برکت رکھدی ہے . | // |
| ۱۶ حدیثیں کہ مدینہ طیبہ کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حرم کر دیا . . | // |
| ۵ حدیثیں کہ مکہ معظمہ کو ابراہیم علیہ السلام نے حرم کر دیا | // |
| مکہ معظمہ کو ابراہیم علیہ السلام نے امن والا کر دیا . | ۱۱۸ |
| (فائدہ مہمہ) کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بتاکید تمام جس بات کا حکم | ۱۲۲ |
| فرمائیں وہابیوں کا پیشوا (تقویۃ الایمان) میں صراحۃً کہے یہ | // |
| تو شرک ہے اب دیکھیں وہابی کس کا کلمہ پڑھتے ہیں | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| ذرا ملاحظہ ہو مدینہ طیبہ کے راستے میں نامعقول باتیں کرنا | ۱۲۳ |
| وہابیہ کا جزو ایمان ہے جو نہ کرے انکے نزدیک مشرک ہو جائے | // |
| عجب عجب کہ ہر راستے میں باہم جوتی پیزار ہونا وہابیہ کا جزو | ۱۲۴ |
| ایمان ہے نہ کریں تو اپنے امام کے حکم سے مشرک ہو جائیں | // |
| احکام تشریعیہ تکوینیہ میں کچھ وہابیوں کا تفرقہ محض | // |
| تحکم اور خود اپنے مذہب سے اندھا پن . . | // |
| وہابیوں کا امام نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف مخبر | ۱۲۵ |
| اور پیام رساں مانتا ہے . . . | // |
| ایمان نبی صلی اللہ علیہ وسلم عطا کرتے ہیں | ۱۲۸ |
| امام الوہابیہ کی دریدہ دہنی . . . | // |
| (اختیارات) نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے کام فرض | ۱۲۹ |
| ہو جاتا ہے اگرچہ فی نفسہ فرض نہ ہو . . . | // |
| احکام شریعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سپرد ہیں | ۱۳۱ |
| جس بات میں جو چاہیں اپنی طرف سے حکم فرما دیں وہی شریعت ہے | // |
| (حقیقت ومجاز کا فرق) خدا کا فرض رسول کے فرض کیے | // |
| ہوئے سے اقویٰ ہے | // |
| ۸ حدیثیں جن سے معلوم ہوگا کہ حکم احکام شرع کے | ۱۳۲ |
| حضور کو سپرد ہیں . . . | // |
| (ایک خاص نکتہ کی اصل جس سے) مجلس میلاد | ۱۳۵ |
| قیام و فاتحہ تیجہ وغیرہا تمام مسائل بدعت وہابیہ | // |
| طے ہو جاتے ہیں . . . . | // |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس حکم شرع سے جس کو | ۱۳۶ |
| چاہیں مستثنیٰ فرما دیتے اس سلسلہ میں ۲۲ واقعے | // |
| ۳۵ حدیثیں . . . | // |
| ۱۔ حضرت ابوبردہ کے لئے شش ماہہ بکری کی قربانی | // |
| جائز فرما دی . . . | // |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| ۱۔ ایکبار عنبہ بن عامر کے لئے بھی اسکی اجازت عطا کی | ۱۳۷ |
| ۳۔ ام عطیہ کو ایک جگہ نوحہ کرنے کی رخصت بخشدی | // |
| ۴۔ ایک بار خولہ بنت حکیم کو نوحہ کی اجازت فرمادی | ۱۳۸ |
| ۵۔ یونہی اسماء بنت یزید کو ایک دفعہ کی پروانگی عطا کی۔ | // |
| ۶۔ اسماء بنت عمیس کو عدت کا سوگ معاف فرمادیا | ۱۳۹ |
| ۷۔ ایک صحابی کو بجائے مہر کے صرف سورۂ قرآن سکھانا کافی کردیا۔ | // |
| ۸۔ خزیمہ بن ثابت کی تنہا گواہی کو شہادت کی نصاب کامل کردیا | // |
| ۹۔ ایک صحابی کے لئے روزہ کا کفارہ خود ہی کھالینا جائز فرمادیا۔ ۔ ۔ ۔ | ۱۴۰ |
| ۱۰۔ ایک صاحب کو جوانی میں ایک بی بی کا دودھ پینے کی اجازت دے دی اور اس سے حرمت رضاعت ثابت فرمادی۔ ۔ ۔ ۔ | ۱۴۲ |
| ۱۱۔ دو صاحب کو ریشمین کپڑے پہننے کی اجازت دیدی | // |
| ۱۲۔ مولی علی کو بحالتِ جنابت مسجدِ اقدس میں رہنا مباح فرمادیا۔ | ۱۴۳ |
| ۱۳۔ کہ مخدرات اہلبیت کو (پردہ نشین عورتیں) بحالت عارضۂ ماہانہ مسجد مبارک میں آنا جائز فرمادیا | // |
| ۱۴۔ براء بن عازب کو سونے کی انگوٹھی پہننی جائز فرمادی | ۱۴۴ |
| ۱۵۔ سراقہ کو سونے کے کنگن حضور کی اجازت سے پہنائے گئے | ۱۴۵ |
| ۱۶۔ مولی علی کو اپنا نام اور کنیت جمع کرنے کی اجازت فرمائی | ۱۴۶ |
| ۱۷۔ عثمان غنی کو بے حاضری جہاد سہم غنیمت کا مستحق فرمادیا اور عطا کیا۔ ۔ ۔ | ۱۴۷ |
| ۱۸۔ معاذ بن جبل کو اپنی رعیت سے تحائف لینا حلال فرمادیا | // |
| ۱۹۔ ایک صاحب کیلئے بیع میں خیار غبن مقرر فرمادیا | ۱۴۸ |
| ۲۰۔ ام المومنین کو عصر کے بعد دو رکعت نفل جائز فرمائے | // |
| ۲۱۔ ایک بی بی کو احرام میں شرط لگانا جائز فرمادیا | ۱۴۹ |
| ۲۲۔ ایک شخص سے اس شرط پر اسلام قبول فرمالیا کہ دو نماز سے زائد نہ پڑھے گا | ۱۵۰ |
| حرام دو قسم ہے۔ ایک وہ جسے خدا نے حرام کیا اور ایک وہ جس کو رسول نے دونوں یکساں ہیں | ۱۶۰ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دین کے شارع ہیں۔ | // |
| امام الوہابیہ کا مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر صریح افترا۔ ۔ ۔ ۔ | ۱۶۱ |
| امام الوہابیہ نے حضور کے فضائل و کمالات یکلخت اڑادیئے | // |
| اسکے نزدیک حضور کو کسی نبی سے کچھ امتیاز نہیں۔ | // |
| اور امتیوں میں فقط جاہلوں میں ممتاز ہیں نہ عالموں سے (یہ ہے وہابیوں کا عقیدہ) | // |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق صحابہ اور ائمہ کا عقیدہ کہ حضور تنہا حاکم ہیں عالم میں نہ انکے سوا کوئی حاکم نہ وہ کسی کے محکوم | ۱۶۲ |
| (حدیث) وفینا نبی الخ کی نفیس بحث۔ ۔ ۔ | ۱۶۳ |
| (امام الوہابیہ) قرآن حکیم کے خلاف دعوی کرتا ہے کہ انبیا کی طرف خدا کے بتانے سے بھی اطلاع غیب کی نسبت شرک ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ | ۱۶۴ |
| امام الوہابیہ کے نزدیک اس کا معبود کسی کو اطلاع علی الغیب کا رتبہ دینے سے عاجز ہے | // |
| امام الوہابیہ نے صریح قرآن کی مخالفت کی مگر اسے مضر نہیں کہ اس کے نزدیک قرآن کا سچا ہونا ہی ضرور نہیں۔ ۔ ۔ | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| امام الوہابیہ دعوے کے وقت آسمان پر اڑتا | ۱۶۵ |
| ہے اور دیل لاتے وقت تحت الثریٰ پر بھی | 〃 |
| نہیں رُکتا . . . . | 〃 |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر امام الوہابیہ کے افتراء | ۱۶۶ |
| امام الوہابیہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بے حواس کہا | 〃 |
| امام الوہابیہ کی اوندھی مت . . . . . | ۱۶۸ |
| مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اطلاع غیب پر | ۱۷۱ |
| قدرت و اختیار ہونے کا حدیثوں سے ثبوت . . . | 〃 |
| امام الوہابیہ اللہ عزوجل کو (معاذ اللہ) صریح گالیاں | ۱۷۶ |
| دیتا اور صاف جاہل مانتا ہے . . . | 〃 |
| امام الوہابیہ کی صریح خیانت و عیاری | 〃 |
| اللہ و رسول چاہیں تو یہ کام ہو جائیگا اس قول کے متعلق | ۱۷۹ |
| نہایت نفیس بحث اور احادیث کا جمع . . . | 〃 |
| امام الوہابیہ کے نزدیک صحابہ کرام شرک کیا کرتے تھے | ۱۸۲ |
| اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم منع نہ فرماتے . . . | 〃 |
| امام الوہابیہ کے طور پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم شرک سے | 〃 |
| ممانعت پر اپنے یاروں کے لحاظ کو ترجیح دیتے تھے | 〃 |
| امام الوہابیہ کے نزدیک صحابہ کرام اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم | 〃 |
| کو سچی توحید (معاذ اللہ) ایک یہودی نے سکھائی . . | 〃 |
| امام الوہابیہ کے نزدیک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شرک | 〃 |
| سے منع بھی کیا تو صرف اس خیال سے کہ ایک | 〃 |
| مخالف اعتراض کرتا ہے . . . . | 〃 |
| امام الوہابیہ کے نزدیک بعد اعتراض حضور نے | ۱۸۳ |
| جو تعلیم فرمایا وہ خود شرک ہے . . . . | 〃 |
| احادیث مشیت کی نفیس تقریر منیر | ۱۸۴ |
| امام الوہابیہ کی تشریع کہ بادشاہوں کو سلطنت | 〃 |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| امیروں کو امارت ملنے میں مولیٰ علی کی ہمت کو دخل ہے | ۱۸۴ |
| احادیث صحیحہ سے ثابت کہ ہمارا وہی اعتقاد ہے | ۱۸۶ |
| جو صحابۂ کرام کا تھا اور امام الوہابیہ کا وہ خیال جو ایک یہودی کا تھا . . . | 〃 |
| موسیٰ علیہ السلام نے بوڑھی کو جنت عطا کی | ۱۹۱ |
| خود حدیث کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالےٰ کے | ۱۹۲ |
| تمام خزائن رحمت پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا | 〃 |
| ہاتھ پہنچتا ہے جو چاہیں جسے چاہیں عطا فرمادیں | 〃 |
| یہی اعتقاد صحابہ کرام کا تھا کہ حضور کارخانۂ الٰہی | ۱۹۳ |
| کے مختار ہیں . . . . . | 〃 |
| موسیٰ علیہ السلام پر وہابیوں کا الزام شرک ۔ | ۱۹۴ |
| اللہ اور حبیب اور کلیم علیہما الصلاۃ والتسلیم سے | ۱۹۶ |
| امام الوہابیہ کا بگاڑ . . . . . | 〃 |
| موسیٰ علیہ السلام نے ایک بڑھیا کو جوانی پھیر دی | ۱۹۷ |
| وہابیہ کے طور پر موسیٰ علیہ السلام کو وحی آئی کہ | ۱۹۸ |
| اے موسیٰ تو عذاب چا . . . | 〃 |
| چالیس برس کی عمر آدم علیہ السلام نے عطا فرمائی | 〃 |
| (حدیث) کہ نبی اور علی مددگار و کارساز ہیں | ۲۰۱ |
| (حدیث) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دنیا و | 〃 |
| آخرت میں ہر مسلمان کے مددگار ہیں | 〃 |
| حضرت بتول زہرا نے اپنے غلاموں کو دوزخ سے | ۲۰۲ |
| آزاد فرما دیا . . . . | 〃 |
| امیر المومنین حضرت عمر لوگوں کو دوزخ میں گرنے | 〃 |
| سے روکے ہوئے تھے . . . | 〃 |
| فاروق اعظم فرماتے ہیں زمین کے مالک ہم ہیں | ۲۰۴ |
| عثمان غنی سے استعانت فرمانا . . . | 〃 |
| امیر المومنین عمر کی پناہ میں ایک فریادی کا آنا | ۲۰۵ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| اور امیر المومنین کا ارشاد فرمانا کہ ہماری بارگاہ | ۲۰۵ |
| سبھی جائے پناہ ہے.... | // |
| قحط سالی میں امیر المومنین کا عمرو بن عاص کو | ۲۰۶ |
| لکھنا ارے فریاد کو پہنچو ارے فریاد کو پہنچو.... | // |
| وہابیہ کے نزدیک مولیٰ علی خدائی بول بول رہے ہیں | ۲۰۷ |
| اپنے آپ کو غفار ستار قاضی الحاجات بنا | // |
| رہے ہیں.... | // |
| حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مسلمانوں کو شفادی | ۲۰۸ |
| اسلام کو انصار نے پالا.... | ۲۰۹ |
| جبرئیل علیہ السلام دعائیں قبول کرتے حاجتیں | // |
| بر لاتے ہیں.... | // |
| فرشتے روزی پہنچاتے رزق کا سامان کرتے ہیں | ۲۱۰ |
| اور نیک بندوں کے لئے رزق پاک اور آسان کرتے ہیں | // |
| متواضعوں کے رتبے فرشتہ بلند کرتا ہے متکبروں | // |
| کو فرشتہ ہلاک کرتا ہے۔ سانپ سے فرشتہ بچاتا ہے | // |
| فرشتہ نگہبانی کرتا ہے... | ۲۱۱ |
| حدیث فرماتی ہے کہ تمام دنیا کے آنکھ کان ، | ۲۱۱ |
| گوشت پوست، صورتیں سب فرشتوں کے بنائے ہوئے ہیں | // |
| حدیث فرماتی ہے کہ سب کے بدن میں جان فرشتے | ۲۱۲ |
| کی ڈالی ہوئی ہے... | // |
| تین حدیثیں کہ فرشتے نیک بات کی توفیق دیتے | ۲۱۳ |
| ٹھیک راستے پر قائم رکھتے ہیں.... | // |
| تبارک الذی پڑھنے والے کو فرشتہ ہر برائی | ۲۱۴ |
| سے نگاہ رکھتا ہے... | // |
| جعفر طیار کو جبریل امین نے جنت میں زیادہ | ۲۱۵ |
| مرتبہ عطا کر دیا.... | // |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جبریل امین قیامت | ۲۱۵ |
| کے ہر ہول سے بچائیں گے | // |
| (حضور نے) حضرت عوف سے فرمایا اللہ | ۲۱۷ |
| تیرے دنیا کے کام بنا دے تیری آخرت تو خود | // |
| میرے ذمہ ہے... | // |
| عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے حضور | ۲۱۹ |
| رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مکان بہشتی | // |
| کی ضمانت فرمائی.... | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جنت کا چشمہ | ۲۲۰ |
| عثمان غنی کے ہاتھ بیچ ڈالا... | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جنت عثمان غنی | ۲۲۱ |
| کے ہاتھ بیچ ڈالی... | // |
| نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے طلحہ رضی اللہ عنہ | // |
| کو جنت دینا اپنے ذمہ کر لیا... | // |
| نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر نیک بندے کے لئے | // |
| جنت کی ضمانت فرمائی.... | // |
| امام الوہابیہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو (معاذ اللہ) | ۲۲۲ |
| فضولی جانتا ہے..... | // |
| (حدیث) | |
| کہ شنبہ کو علی الصباح کسی حاجت | ۲۲۲ |
| کی تلاش میں جائے نبی صلی اللہ تعالیٰ | // |
| علیہ وسلم اس کی حاجت روائی کے | // |
| ذمہ دار ہیں.... | // |
| جبکہ میں دور اور حاضری سے معذور | ۲۲۳ |
| ہوں تو حضور میری پناہ اور مجھے راحت | // |
| ملنے کی جگہ ہیں.. | // |

# زینتُ المحافل

ترجمہ

# نزہتُ المجالس



تصنیف

امام عبد الرحمٰن بن عبد السلام
الصفوری الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ (۰۰،۰ھ)

ترجمہ

علامہ محمد منشا تابش القصوری الحنفی
مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور



ناشر:- شبیر برادرز ○ اُردو بازار لاہور (پاکستان)